# ایک درخواست

اپنا فرض ادا کرنے کے بعد اپنے ان برادرانِ اسلام کی خدمت میں درخواست ہے جو محبوب کائنات ﷺ سے رشتہ رکھتے ہوں کہ دجالی میڈیا کے ذریعے متعہ وغیرہ مختلف ارتدادی ایجنڈوں کو بھرپور طریقوں سے عوام میں پھیلا رہا ہے۔ طریقہ کار یہ اختیار کیا جاتا ہے کہ ایک طرف پورا ابن ابی اور دوسری طرف سرکاری اور جاہل مولوی کو سنیوں کا راہنما شو کر کے بٹھایا جاتا ہے پھر مباحثہ کے ذریعے یہ ثابت کیا جاتا ہے کہ اصل دین وہ ہے جو فی الحقیقت دجال کے شعبدوں پر مشتمل ہے یوں کئی لوگ شکوک وشبہات کا شکار ہو جاتے ہیں۔ ہماری درخواست ہے کہ اس کتاب میں پیش کیا جانے والا نظریہ عامتہ الناس میں اتنی تیزی اور مضبوطی کے ساتھ پھیلا دیا جائے کہ کوئی مسلمان ان کے دامن فریب میں مبتلا نہ ہو سکے۔ اس طرح کہ اس کے سامنے ان کی اصلی شکل موجود ہو۔ اہل اسلام کو اپنے اور مسلمان بھائیوں کے ایمان بچانے کیلئے جو صورت بھی ہو اختیار کرنی چاہیے۔ مختصر پمفلٹ شائع کرنے کی صورت میں یا اپنے اپنے مقام پر اپنی حیثیت کے موافق اپنی زبان واثر ورسوخ استعمال کرنے کی صورت میں!

یہ وقت خاموش رہنے کا نہیں۔ اگر خاموش رہے، تو ہزاروں غلامان رسول ﷺ اپنا رشتہ محبت آخرالزماں پیغمبر سے توڑ بیٹھیں گے۔

وما علینا الاالبلاغ المبین